جنکو ہم مقلد مذہب یا بدعتی کہتے ہین انتہی کلام مولوی صدیق حسن بجروفہ آمدہ سید احمد خان صاحب نے جو نیچری مشہور ہیں اور صاحب تفسیر قرآن اور صاحب تہذیب الاخلاق ہے اپنی کتاب دافع البہتان مطبوعہ مطبع محبوب شاہی واقع حیدرآباد دکن ۱۲۹۹ ہجری مین فرمایا ہے عقیدہ کفریہ میرا اعتقاد نہین ہے کیونکہ مین تو تقلید مروجہ کو بھی شرک فی النبوۃ سمجھتا ہون انتہی آور مولوی عبد اللہ محمدی نے اپنی کتاب ایصال طریق اتباع الی طریق رسول رب العلمین مطبوعہ مطبع مطلع نور کانپور کے صفحہ ۹ مین فرمایا ہے سب کسی کا مذہب نرکھتے تھے سوائے اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول کے بجز ان سب کے تابعدارون کو چاہئے کہ یہ بھی کسی کا مذہب نہ رکھین لامذہب ہون بموجب قول سعدی شیرازی کے الناس علی دین ملوکہم سب لوگ اپنے دین بادشاہون پر ہوتے ہین اور مذہب رکھنا بھی بدعت ہے مصداق اسکا روایت صحیح نسائی مین ہے کہ کل بدعۃ ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار انتہی آور مولوی محمد سعید پنجابی شاگرد مولوی نذیر حسین نے اپنی کتاب ہدایۃ القلوب القاسیہ مطبوعہ مطبع دہلی کے صفحہ ۱۳ مین فرمایا عقلمند کو ایک اشارہ کافی ہے مولوی صاحبون کو لازم ہے کہ اس پٹہ تقلید کو گردن سے اتار کر عمل بالحدیث شروع کرین انتہی آور مولوی محمد ابراہیم بن حکیم محمد عبد اللہ ساکن سیر تھ نے اپنے فتاوی ابراہیم مطبوعہ مطبع برکاش الہ آباد کے صفحہ اول مین فرمایا الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفے اما بعد جاننا چاہئے کہ تقلید شخصی حرام اور بدعت ہے کیونکہ فرمایا اللہ صاحب نے فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لاتعلمون اھل ذکر جمیع علماء امت ہین۔ ابو حنیفہ آور شافعی مخصوص نہین ہین بلکہ بے علم اپنے وقت کے عالمون سے سوال کرے اور حاضر غایب سے سوال نہین کر سکتا انتہی اور مولوی محی الدین تاجر کتب لاہوری نے اپنی کتاب ظفر المبین مطبوعہ مطبع لاہور کے صفحہ ۲۰ مین یہ فرمایا

بھنسو تقلید شخصی مین نہ ہرگز ❊ تمہاری ہوے اس مین ہے خرابی ❊
رہی تقلید شخصی مین اگر تم ❊ نہ ہو محشر کے دن ہنسو رہائی ❊
ہوی جب مجکو فکر سال تاریخ ❊ ندا ہاتف سی یون جلدی سے آئی ❊
اڑا نادان کا سر لکھہ اسکی تاریخ ❊ کرہے تقلید شرک ادے بھائی ❊

پس بموجب اقوال مذکورہ غیر مقلدین کے سب لوگ حنفی شافعی حنبلی مالکی بوجہ التزام مذہب خاص کے مذاہب ائمہ اربعہ سے بدعتی اور مشرک مثل مردمان ایام جاہلیت کے ہوئے اور ملتزم مذہب امام مہدی علیہ السلام کا بدعتی اور مشرک ہوا حالانکہ یہ قول غیر مقلدین کا کہ تقلید اور التزام مذہب معین کا مذاہب اربعہ سے بدعت اور شرک ہے خلاف ہے صریح کتاب اللہ کے قال اللہ تعالے فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لاتعلمون وقال اللہ تعالی واتبع سبیل من اناب الی کیونکہ یہ دونوں آیت شامل ہین مقلد اور ملتزم مذہب امام افضل اور عدم ملتزم کو کیونکہ یہ دونون آیت مطلق شامل ہین دونون قسم تقلید کو نہ مقید ساتھہ احدہما کے جیسا کہ تحریر رفتہ شامل ہی مونث مذکر دونون قسم کو نہ مقید ساتھ احدہما کے پس ملتزم مذہب خاص کا فرد اور مصداق ہے ان دونون آیت کا جیسا کہ عدم ملتزم فرد اور مصداق ہے

غیر مقلدین کا تقلید کو شرک اور حرام کی نسبت کرنا - اس عقیدے کا جواب اگلے صفحات دیں - (فاروق جبر ودی امجوی)

# الاعتراض

یہہ مسئلہ خلاف ہے قرآن شریف اور احادیث صحیحہ اور اجماع اور قیاس اور جمہور علماء دین کے بلکہ جمیع علماء کے اور نیز
خلاف ہے دلیل انتظامی اور دلیل الزامی کے بیان اجمالی یہہ ہے کہ اتباع کے جیسے دو معنے ہیں شرعی اور غیر شرعی
معنے شرعی کما قال اللہ تعالے واتبع ملۃ ابراہیم حنیفا وقال اللہ تعالی واتبعت ملۃ آبائی ابراہیم واسحق ویعقوب
وقال اللہ تعالی واتبع سبیل من اناب الی ۔ اور معنے غیر شرعی کما قال اللہ تعالے واذا قیل لہم اتبعوا
ما انزل اللہ قالوا بل نتبع ما الفینا علیہ اباءنا اولو کان آباؤھم لا یعقلون شیئا ولا یہتدون اسیطرح
تقلید کے دو معنے ہیں شرعی اور غیر شرعی معنے شرعی وہ عمل کرنا ہے ساتھ قول غیر کے بحکم حجت شرعیہ کے
اور معنی غیر شرعی وہ عمل کرنا ہے ساتھ قول غیر کے بغیر حجت شرعیہ کے لہذا تقلید مفتی دین اسلام کا
باتفاق اہل اصول مصداق ہے تقلید شرعی کا نہ مصداق تقلید غیر شرعی کا کیونکہ اہل اصول بالاتفاق رجوع کو
طرف رسول اور اجماع کے اور رجوع عامی کو طرف مفتی کے اور رجوع قاضی کو طرف عدول کے ان چاروں کو
خارج کرتے ہیں مصداق ہونے تقلید غیر شرعی سے کیونکہ ان چاروں کی تقلید ثابت ہے حجت شرعیہ سے
قال الشیخ ابن الحاجب المالکی المذہب فی مختصر الاصول ۔ والقاضی شافعی المذہب فی شرح
مختصر الاصول التقلید ہو العمل بقول الغیر من غیر حجۃ کاخذ العامی والمجتہد بقول مثلہ فعلی ہذا لا یکون
الرجوع الی الرسول تقلیدا لہ وکذا الرجوع الی الاجماع وکذا رجوع العامی الی المفتی وکذا رجوع القاضی الی العدول
لقیام الحجۃ فیما ولو سمی ذلک او بعض ذلک تقلیدا کما سمی فی العرف اخذ المقلد العامی بقول
المفتی تقلیدا فلا مشاحۃ فی التسمیۃ انتہی وقال محب اللہ حنفی المذہب فی مسلم الثبوت وبحر العلوم حنفی
المذہب فی شرح مسلم الثبوت التقلید ہو العمل بقول الغیر من غیر حجۃ کاخذ العامی والمجتہد من مثلہ
فالرجوع الی النبی علیہ السلام او الی الاجماع لیس منہ فانہ رجوع الی الدلیل وکذا رجوع العامی الی المفتی
وکذا رجوع القاضی الی العدول لیس ہذا تقلید لایجاب النص ذلک علیہما فہو عمل بحجۃ لا بقول الغیر فقط
لکن العرف علی ان العامی مقلد للمجتہد بالرجوع الیہ قال امام الحرمین وعلیہ معظم الاصولیین وہو المشتہر المعتمد علیہ
انتہی وقال فی مختصر الاصول وشرح مختصر الاصول ومسلم الثبوت وشرح مسلم الثبوت من لم یبلغ درجۃ الاجتہاد
لزمہ التقلید سواء کان عامیا او عالما بطرف صالح من علوم الاجتہاد وقیل انما یلزم العالم التقلید بشرط ان
یتبین لہ صحۃ اجتہاد المجتہد بدلیلہ لنا قولہ تعالی فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون ولنا ایضا لم یزل العلماء
یستفتون فیفتون ویتبعون من غیر ابداء المستند وشاع وذاع ولم ینکر علیہم فکان ذلک اجماعا
انتہی پس معلوم ہوا ماذکر سے کہ تقلید کے دو معنے ہیں شرعی اور غیر شرعی تقلید غیر شرعی وہ عمل کرنا ہے

ساتھ قول غیر کے بغیر حجت شرعیہ کے اور امثلہ تقلید غیر شرعی کے وہ ہیں جو خلاف ہوں تقلید شرعی کے اور تقلید شرعی وہ عمل کرنا ہے ساتھ قول غیر کے بحکم حجت شرعیہ کے تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ تقلید شرعی اصطلاح اور عرف علماء دین میں وہ متبع ہونا ہے غیر مجتہد کا مجتہد عادل کے پس یہ تقلید شرعی عرف اور اصطلاح علماء میں عبارت ہے تین قید شرعی سے قید اول ہونا تابع کا غیر مجتہد قید دوم ہونا متبع کا مجتہد قید سیوم ہونا متبوع کا مجتہد عادل اور یہ ہر قید ان قیود ثلثہ سے ثابت ہے نصوص شرعیہ سے اور ثابت ہے باتفاق علماء دین کے اما قید اول یعنی ہونا تابع کا غیر مجتہد وہ ثابت ہے نص شرعی سے اور ثابت ہے باتفاق علماء دین کے پس ثبوت قید اول کا نص سے یہ ہے کہ فرمایا خدا تعالے نے فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون اور فرمایا خدا تعالے نے واتبع سبیل من اناب الی وجہ دلالت کرنی ان دونوں آیت کی یہ ہے کہ مامور سوال اور اتباع کا غیر مجتہد ہے نہ مجتہد بالاجماع کیونکہ تقلید کرنا مجتہد کو حرام ہے بالاجماع جیسا کہ کتب اصول وغیرہ میں مذکور اور مصرح ہے اور فرمایا علیہ السلام نے نعم الرجل الفقیہ فی الدین ان احتیج الیہ نفع وان استغنی عنہ اغنی نفسہ رواہ رزین ذکرہ فی المشکوۃ وجہ دلالت اس حدیث کی یہ ہے کہ یہ حدیث دال ہے اس پر کہ فقیہ یعنی مجتہد نہیں محتاج کسی شخص کا مسائل دین میں سوائے اپنے نفس کے اور لوگ جو غیر فقہا ہیں وہ محتاج ہیں مسائل دین میں فقیہ کے یعنے مجتہد کے پس معلوم ہوا اس حدیث سے کہ غیر فقیہ یعنے غیر مجتہد محتاج اور تابع ہے فقیہ کا یعنے مجتہد کا مسائل دین میں اور فرمایا علیہ السلام نے نضر اللہ عبدا سمع مقالتی فحفظھا ووعاھا واداھا فرب حامل فقہ غیر فقیہ ورب حامل فقہ الی من ھو افقہ منہ رواہ الشافعی والبیھقی واحمد والترمذی وابوداؤد وابن ماجہ والدارمی ذکرہ فی المشکوۃ پس یہ حدیث دال ہے اس پر کہ حامل حدیث جو غیر فقیہ ہے محتاج ہے

. . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . .

فقیہ یعنی مجتہد کا خلاصہ یہ ہے کہ غیر فقیہ یعنے غیر مجتہد محتاج ہے فقیہ کا مسائل دین میں اور ثبوت قید اول کا باتفاق علماء دین کے یہ ہے کہ جو شخص کہ غیر مجتہد ہو لازم اور واجب ہے اوسکو تقلید بالاجماع جیسا کہ کہا مختصر الاصول اور عضدی شرح مختصر الاصول اور مسلم الثبوت اور بحر العلوم شرح مسلم الثبوت وغیرہ میں من لم یبلغ درجۃ الاجتہاد لزمہ التقلید سواء کان عامیا او عالما بطرف صالح من علوم الاجتہاد وقیل انما یلزم العالم التقلید بشرط ان تبین لہ صحۃ اجتہاد المجتہد بدلیلہ لنا قولہ تعالے فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون ولنا ایضا انہ لم یزل العلماء یستفتون ویفتون ویتبعون من غیر ابداء المستند

قید اول یعنی ہونا تابع کا غیر مجتہد [illegible] ثابت ہے نص شرعی کتاب و سنت سے اور باتفاق علماء دین کے

وشاع وذاع ولم ینکر علیہم فکان ذلک منہم اجماعاً واما قید دوم یعنی ہونا متبوع کا مجتہد وہ ثابت ہے نص
شرعی سے اور ثابت ہے باتفاق علماء دین کے پس ثبوت قید دوم کا نص سے یہہ ہے کہ فرمایا علیہ السلام نے
نعم الرجل الفقیہ فی الدین ان احتیج الیہ نفع وان استغنی عنہ اغنی نفسہ رواہ رزین ذکرہ فی المشکوۃ اور ثبوت
قید دوم کا باتفاق علماء دین کے یہہ ہے کہ جو عالم کہ غیر مجتہد ہو ممنوع ہے استفتاء اوس سے جیساکہ تحریر الاصول اور عضدی شرح
مختصر الاصول اور مختصر الاصول اور مسلم الثبوت اور بحر العلوم شرح مسلم الثبوت اور باقی کتب اصول مین مذکور ہے الاتفاق علی حل استفتاء
من اهل الاجتہاد والعدالۃ والاتفاق علی امتناعہ ان ظن احدہما انتہے واما قید سوم یعنی ہونا متبوع کا مجتہد
عادل وہ ثابت ہے نص شرعی سے اور ثابت ہے باتفاق علماء دین کے پس ثبوت قید سوم کا نص شرعی سے
یہہ ہے کہ فرمایا اللہ تعالے نے یا ایہا الذین آمنوا ان جاءکم فاسق بنباء فتبینوا الآیہ اور فرمایا علیہ السلام نے راس الفقہ
الورع رواہ البیہقی ذکرہ فی المشکوۃ اور ثبوت قید سوم کا باتفاق علماء دین کے یہہ ہے کہ جو عالم مجتہد غیر
عادل ہو ممنوع ہے استفتاء اوس سے باتفاق علماء دین کے جیساکہ مسلم الثبوت اور بحر العلوم شرح
مسلم الثبوت اور مختصر الاصول اور عضدی شرح مختصر الاصول اور تحریر الاصول اور باقی کتب اصول مین
مذکور ہے الاتفاق علی جواز الاستفتاء من علمت معلوم بالاجتہاد والعدالۃ والاتفاق علی امتناعہ ان ظن
احدہما انتہے پس ثابت ہوا اوس سے کہ تقلید شرعی اصطلاح اور عرف علماء مین وہ متبع ہونا ہے غیر کی کہ مجتہد
عادل کی باتفاق علماء دین کے کیونکہ وہ ثابت ہے نصوص شرعی سے اور ثابت ہے باتفاق علماء دین
کے اور یہی ہے عرف مشہور معروف علماء دین کے اور یہی ہے مذہب علماء اصولین کا جیساکہ مسلم الثبوت
اور بحر العلوم شرح مسلم الثبوت وغیرہ مین مذکور ہے لکن العرف علی ان العامی مقلد للمجتہد بالرجوع الیہ
قال امام الحرمین وعلیہ معظم الاصولین وھو المشتہر المعتمد علیہ انتہے پس مثالین تقلید غیر شرعی کی بیان
میں تقلید شرعی سے واضح ہو گئین کیونکہ جب کوئی قید قیود ثلثہ تقلید شرعی سے مفقود ہو جاویگی
تو تقلید غیر شرعی ہو گی نہ تقلید شرعی پس مثال فقدان قید اول کے جیساکہ اخذ کرنا مجتہد کا ساتھ قول مجتہد کے
بغیر اپنے اجتہاد کے اور مثال فقدان قید دوم کے جیساکہ اخذ کرنا عامی کا ساتھ قول عامی کے اور مثال فقدان
قید سوم کے جیساکہ اخذ کرنا عامی کا ساتھ قول مجتہد غیر عادل کے اور یہہ تقلید شرعی دو قسم ہے تقلید فرض
اور تقلید واجب پس فرض وہ شے ہے کہ ثابت ہو دلیل قطعی سے جیساکہ قرأت مطلق قرآن کی نماز مین
کہ وہ فرض ہے کیونکہ وہ ثابت ہے دلیل قطعی سے جیساکہ فرمایا خدا تعالے نے فاقرؤا ما تیسر من القرآن
اور واجب وہ شے ہے کہ ثابت ہو دلیل ظنی سے جیساکہ قرأت سورہ فاتحہ کی کہ وہ واجب ہے کیونکہ وہ
ثابت ہے دلیل ظنی سے کہ وہ قول علیہ السلام کا ہے لا صلوۃ لمن لم یقرء فیہا بام القرآن فصاعداً رواہ مسلم
وابو داؤد اور یہہ حدیث دلیل ظنی ہے کیونکہ یہہ حدیث خبر احاد ہے اور نیز خبر لا کے حدیث مین غیر مذکور ہے

اور نیز حدیث قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صلی صلوٰۃ لم یقرء فیہا بام القرآن فہی خداج ثلثا غیر تمام رواہ مسلم اور حدیث ابو ہریرہ کی کہ وہ راوی حدیث مذکور کا آنحضرت سے ہے انہ کان یقول من ادرک الرکعۃ فقد ادرک السجدۃ ومن فاتتہ قراءۃ ام القرآن فقد فاتہ خیر کثیر رواہ الامام مالک ذکرہ فی المشکوٰۃ دال نفی کمال پر ہے

پس تقلید فرض وہ تقلید ہے کسی مجتہد عادل کی فاضل ہو یا مفضول کیونکہ وہ ثابت ہے ساتھ دلیل قطعی کے قولہ تعالیٰ فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون اور یہ تعمیم کہ وہ فاضل ہو یا مفضول موافق مذہب جمہور کے ہے اور مذہب امام احمد اور طائفہ کثیرہ کا یہ ہے کہ تقلید امام افضل کی تعیین یعنے فرض ہے جیسا کہ تحریر الاصول اور مسلم الثبوت اور مختصر الاصول اور باقی کتب اصول میں مذکور ہے اور تقلید واجب وہ تقلید ہے امام افضل کی کیونکہ وہ ثابت ہے دلیل ظنی سے یعنے قرآن شریف اور احادیث اور اجماع اور قیاس سے اما قرآن شریف جیسا کہ فرمایا خدا تعالیٰ نے واتبعوا احسن ما انزل الیکم من ربکم وجہ دلالت اس آیت کا یہ ہے کہ سب احکام شرعی منبت حکم کا جیسا کہ توضیح شرح تنقیح میں مذکور ہے لہذا علامہ تفتازانی شرح عقائد میں فرمایا فان الثابت بالقیاس ثابت بالنص معنی انتہی اور یہ ظاہر ہے کہ احکام امام افضل کے احسن ہیں احکام مفضول سے پس ثابت ہوا اس آیت سے اتباع امام افضل کا کیونکہ احکام امام افضل کے احسن ہیں امام مفضول سے کما لا یخفی اما احادیث وہ چار حدیثیں ہیں حدیث اول عن عبد اللہ بن عمرو وابی ہریرۃ قالا قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا حکم الحاکم فاجتہد واصاب فلہ اجران واذا حکم فاجتہد واخطاء فلہ اجر واحد متفق علیہ ذکرہ فی المشکوٰۃ فی باب القضاء یہ حدیث نص صریح ہے اس امر میں کہ مجتہد کبھی مخطی ہوتا ہے اور کبھی مصیب جیسا کہ وہ مذہب ہے ائمہ اربعہ اور صحابہ اور جمہور اہل اسلام کا پس حدیث مذکور مشیر ہے طرف اختیار کرنے اتباع امام افضل کی تاکہ واقع نہو کثیر الخطاء میں عمداً حاصل یہ ہے کہ یہ حدیث دال ہے وجوب اتباع امام افضل پر تاکہ واقع نہو کثیر الخطاء میں عمداً اور حدیث دوم عن عبد اللہ بن مسعود وزید بن ثابت قالا قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ عبداً سمع مقالتی فحفظہا ووعاہا واداہا فرب حامل فقہ غیر فقیہ ورب حامل فقہ الی من ہو افقہ منہ رواہ الامام الشافعی والبیہقی عن ابن مسعود والامام احمد والترمذی وابو داؤد وابن ماجہ والدارمی عن زید یہ حدیث نص صریح ہے نہایت ترغیب اتباع امام افضل میں کہ وہ مفاد ہے وجوب اتباع امام افضل کا اور حدیث سیوم فرمایا آنحضرت علیہ السلام نے اجعلوا ائمتکم خیارکم فانہم وفدکم فیما بینکم وبین ربکم رواہ البیہقی والدارقطنی ذکرہ السیوطی فی الجامع الصغیر یہ حدیث دال ہے وجوب اختیار اتباع امام افضل پر کیونکہ وہ واسطہ ہے مابین ہمارے اور ہمارے رب کے باب دین میں اور حدیث چہارم عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من تولی من امر المسلمین شیئاً واستعمل علیہم رجلاً وہو یعلم ان فیہم من ہو اولی واعلم منہ بکتاب اللہ وسنۃ

رسوله فقد خان الله ورسوله وجماعة المسلمين رواه الطبرانی ذکرہ ابن الہمام فی فتح القدیر یہ حدیث
صریح ہے اس امر مین کہ ترک کرنا اتباع امام افضل کا یہہ خیانت ہے خداتعالی کی اور رسول خدا
صلے اللہ علیہ وسلم کی اور جماعت مسلمانون کی پس یہہ حدیث دال ہوئی فرضیت اتباع امام افضل پر
جیساکہ وہ مذہب ہے امام احمد بن حنبل اور طائفہ کثیر فقہار کا جیساکہ تحریر الاصول اور مسلم الثبوت اور
بحر العلوم شرح مسلم الثبوت وغیرہ مین مذکور ہے لیکن یہہ حدیث چونکہ خبر احاد سے ہے اور خبر احاد مفید
ظن کے ہوتی ہے نہ مفید علم یقین کے لہذا یہہ حدیث دال ہے وجوب اتباع امام افضل پر جیساکہ وہ
مذہب ہے جمہور علمار کا اما اجماع جیساکہ کہا امام غزالی نے اپنی کتاب احیار العلوم کے رکن ثانی مین باب
ثانی مین کتاب امر بالمعروف سے لم یذہب احد من المحصلین الی ان المجتہد یجوز له ان یعمل بموجب
اجتہاد غیرہ ولا الی ان الذی ادی اجتہادہ فی التقلید الی شخص رواہ افضل العلماء ان یاخذ مذہب غیرہ
بل علی کل مقلد اتباع مقلدہ فان مخالفة المقلد متفق علی کونه منکرا بین المحصلین انتہی و قال بعد سطور رأی
من یری انه یجوز لکل مقلد ان یختار من المذاہب ما اراد غیر معتد به لعله لایصح ذہاب ذاہب الیه اصلا
انتہی پس یہ کلام امام غزالی رح کی صریح ہے اس مین کہ وجوب اتباع امام افضل کا متفق علیہا بین علمار
دین کے ہے اور مخالف اسکا غیر معتد بہ ہے اور مراد محصلین سے اہل اجتہاد فی المذہب ہین کیونکہ امام غزالی
خود اہل اجتہاد سے تھے اور اجماع علما محققین کا حجت ہے قال فی مسلم الثبوت و بحر العلوم
شرح مسلم الثبوت فی بحث مسائل التقلید ان اتفاق العلماء المحققین علی ممر الاعصار وان کانوا غیر
مجتہدین حجة کالاجماع انتہی وقال فی مختصر الاصول والعضدی شرح مختصر الاصول قد اختلف فی
ان غیر المجتہد هل له ان یفتی بمذہب مجتہد علی ارلعة اقوال لنا انه وقع افتاء العلماء وان لم یکونوا مجتہدین
فی جمیع الاعصار وتکرر ولم ینکر فکان اجماعا انتہی اما قیاس جیساکہ وہ مروی ہے عبد اللہ بن
المبارک سے ان الاسناد من الدین لولا الاسناد لقال من شاء ما شاء روا مسلم فی صحیحه فی باب بیان
ان الاسناد من الدین یعنے اسناد حدیث کا دین سے ہے کیونکہ اگر اسناد حدیث کا نہو تو جو شخص
جاہیگا وہ کہیگا حدیث مین پس بیان قیاس کا یہہ ہے کہ جس طرح اسناد حدیث کا دین سے ہے اس وجہ
سے کہ اگر اسناد حدیث کا نہو تو جو شخص جاہیگا وہ کہیگا حدیث مین اسی طرح تقلید مذہب واحد کی
دین سے ہے اس وجہ سے کہ اگر تقلید مذہب واحد کی نہو تو جو شخص جاہیگا وہ کہیگا مسایل دین مین
پس جیساکہ اسناد حدیث کا واسطے حفظ حدیث کے واجب ہے بالاجماع اسی طرح تقلید مذہب واحد کی واسطے
حفظ دین کے واجب ہے بالاجماع اما دلیل انتظامی وہ یہہ ہے کہ انتظام شرع کا مقتضی ہے وجوب
اتباع مذہب واحد کو جیساکہ بیان کیا اسکا ملا علی قاری نے اپنے رسالہ مین جو مولف ہے جواب

فقال مین اور کہا یجب علی المقلد حتما ان یعین مذھبا واحدا من ھذہ المذاھب اما مذھب الشافعی سے
جمیع الفروع واما مذھب غیرہ ولیس لہ ان ینتقل من مذھب الشافعی فیما یہواہ ومن مذھب غیرہ فی الباقی
ما یرضاہ لانا لو جوزنا ذلک لادی الی الخبط والخروج عن الضبط وحاصلہ یرجع الی نفی التکلیف لان
مذھب الشافعی مثلا یقتضی تحریم شیء ومذھب غیرہ اباحۃ ذلک الشیء بعینہ او بالعکس وھو ان شاء
مال الی الحلال وان شاء مال الی الحرام فلا یتحقق الحل والحرمۃ حینئذ وفی ذلک اعدام التکلیف والطال
نائدۃ وایتصال قاعدۃ فذلک باطل فان قیل الیس فی عہد الصحابۃ کان الواحد مخیرا بین ان یاخذ فی
بعض الوقائع بمذھب الصدیق الاکبر وفی بعض آخر بمذھب الفاروق قلنا کان کذلک لان اصول
الصحابۃ لم تکن کافۃ لعامۃ الوقائع ولا شاملۃ لکافۃ المسائل لانھم لم یتفرغوا الی تفریع التفاریع والتفاصیل
وتمھید الاصول والقواعد فلاجل ھذہ الضرورۃ تحل للمقلد اتباع الصدیق فی بعض والفاروق فی بعض
آخر فاما فی زماننا فمذاھب الائمۃ الاربعۃ کافیۃ لمعرفۃ الکل فلا ضرورۃ الی اتباع الامامین انتہی وا ما دلیل
الزامی بوجب قول اسے غیر مقلدین کے وجوب اتباع مذھب واحد یہ ہے کہ مولوی
نذیر حسین نے جو امام ہے غیر مقلدین کا اور مصنف ہے معیار الحق اور ثبوت الحق الحقیق کا اپنے فتوے
مہری میں جو میرے پاس بالفعل موجود ہے فرمایا جواب سوال سوم تقویۃ الایمان کتاب نہایت معتبر ہے
اور اس پر عمل کرنا مسلمان کو ضروری ہے انتہی پس جب کتاب مولوی (۱) اسمٰعیل دہلوی ابن اخی شاہ عبد العزیز
دہلوی کے ہر مسلمان کو واجب العمل ہوئی تو کتاب مذھب امام کی ائمہ اربعہ سے بطریق
اولے واجب العمل ہوئی کیونکہ ائمہ اربعہ مولوی اسمٰعیل سے اولی اور افضل ہیں نزدیک اھل سنت وجماعت
کے اور مولوی صدیق حسن قنوجی نے جو مصنف ہے طریقہ محمدیہ ترجمہ ہدیہ کا اور امام اور معین ہے غیر مقلدین
کا اپنی کتاب ترجمان وہابیہ مطبوعہ مطبع مفید عام آگرہ کی صفحہ ۸ اور ۱۸ و ۹۲ میں فرمایا اھل سنت
واھل حدیث کو زبردستی وہابی نام رکھتے ہیں انتہے پھر کہا بعد چند سطور کے اور وہ اس نام کو
اپنے واسطے پسند نہیں کرتے اپنے امور مذھبی میں موافق رائے گورنمنٹ (۲) ہیں انتہے پھر کہا بعد
چند سطور کے بلکہ مستحق اس لقب کے وہ لوگ ہیں جو اپنا نام مذھب حنفی شافعی وغیرہ بتلاتے ہیں
اور رات دن اھل حدیث کا رد کرتے ہیں بلکہ زیادہ رد کرنے والے مذھب عیسائی کے بھی لوگ ہیں
جنکو ہم تقلید مذھب یا اھل بدعت کہتے ہیں انتہے پس امور مذھبی یعنی امور دینی جب موافق رای گورنمنٹ
کے واجب العمل ہوئی نزدیک غیر مقلدین کے تو مسئلہ مذھبی یعنی امور دینی موافق مذھب امام افضل کے
واجب العمل بطریق اولے ہوئی کیونکہ ائمہ اربعہ مقتدین اسلام ہیں نہ گورنمنٹ اما جمہور علما دین بلکہ
جمیع علما دین ائمہ وجوب اتباع مذھب امام افضل پر جیسا یہ ہے کہ قال الامام الغزالی فی احیاء العلوم فی الرکن الثانی
بیان مسئلہ

(۲) یہ بھی الزامی جواب ہے کہ غیر مقلدین کو موافق رائے گورنمنٹ کہنے پر تو شرک اور حرام یاد نہ آیا اور گورنمنٹ کے تو احوال واجب العمل ہو گئے مگر امام اور ائمہ کی تقلید پر شرک اور حرام کا حکم لگا دیا؟ (فاروقی غفرلہ)

خوفا من الوقوع فی الضلال وعلیه عمل الناس انتہی وقال الشیخ عبدالوہاب الشعرانی فی المیزان فان قال قائل فہل یجب عندکم
علی المقلد العمل بالراجح من القولین او الوجہین فی مذہبہ مادام لم یصل الی معرفۃ ہذہ المیزان من طریق الذوق او الکشف
فالجواب نعم یجب علیہ ذلک مادام لم یصل الی مقام الذوق بہذہ المیزان کما علیہ عمل الناس فی کل عصر انتہی وقال الطحاوی فی حاشیۃ
فی شرح الدر المختار فی باب المرتد قلت الذی یجب التعویل علیہ ان الفقۃ اہل المذہب فان اتباعنا للمذہب واجب انتہی۔
وقال شاہ ولی اللہ الدہلوی فی عقد الجید المرجح عند الفقہاء ان العامی المنتسب الی مذہب لا یجوز لہ مخالفتہ انتہی۔
وقال شاہ ولی اللہ الدہلوی فی عقد الجید وفی الانوار ولو تقلد مجتہدا فی مسائل وآخر فی مسائل جاز وعند الاصولیین لا یجوز
انتہی۔ فذلک من شاہ ولی اللہ تصریح بان اتباع المذہب الواحد فی جمیع المسائل واجب عند الاصولیین وقال
شاہ ولی اللہ الدہلوی فی الکتاب المسمی بالانصاف وبعد المائتین ظہر التمذہب للمجتہدین باعیانہم وقل من کان لا یعتمد
علی مذہب مجتہد بعینہ وکان ہذا ہو الواجب فی ذلک الزمان انتہی فذلک من شاہ ولی اللہ تصریح بان اتباع المذہب
الواحد واجب عند جمہور العلماء بعد المائتین ای بعد خیر القرون وقال شاہ ولی اللہ فی الانصاف وبالجملۃ
فالتمذہب للمجتہدین سر الہمہ اللہ تعالی العلماء وجمعہم علیہ من حیث یشعرون او لا یشعرون انتہی یعنی اتخاذ المذہب من
المذاہب للمجتہدین سر الٰہی الہمہ اللہ تعالی فی قلوب العلماء وجمعہم علی ذلک الاتخاذ فذلک من شاہ ولی اللہ تصریح بان
اتخاذ المذاہب سر الٰہی ومجمع باتفاق العلماء علیہ وقال شاہ عبدالعزیز الدہلوی فی الکتاب المسمی بہ بستان المحدثین باید
دانست کہ مختصر امام طحاوی دلالت میکند کہ وے مجتہد منتسب بود مقلد محض مذہب حنفی نبود زیرا کہ دران مختصر چیزہائے
اختیار کردہ کہ مخالف مذہب ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ است انتہی پس یہ کلام شاہ صاحب کا نص صریح ہے اس امر میں
کہ اتباع مذہب واحد کا غیر مجتہد پر واجب ہے کیونکہ شاہ ولی اللہ صاحب نے امام طحاوی کے مجتہد ہونے پر یہ دلیل
قرار دی ہے کہ وہ مخالف مذہب ابوحنیفہ کے ہوا ہے بعض مواضع میں وقال شاہ عبدالعزیز فی تفسیر العزیزی تحت
قولہ تعالی فلا تجعلوا للہ اندادا پس کسانیکہ اطاعت آنہا بحکم خدا فرض ساختہ شدہ اند از انجملہ پیغمبران اند
کہ اطاعت ایشان در حقیقت اطاعت خداست واز انجملہ مجتہدین شریعت وشیوخ طریقت اند کہ حکم ایشان
بطریق واجب مخیر نیز لازم الاتباع است بر عوام امت زیرا کہ فہم اسرار شریعت ودقائق طریقت
ایشان را میسر است فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون انتہی پس یہ کلام شاہ صاحب نیز دال ہے
اسپر کہ اتباع مذہب واحد مذاہب ائمہ شریعت سے واجب ہے کیونکہ معنے قول بطریق واجب مخیر نیز
لازم الاتباع است۔ یہ ہیں کہ مقلد کو اول امر میں اختیار ہے کہ جس مذہب کو مذاہب اربعہ سے چاہے
اختیار کرے لیکن بعد اختیار اتباع اسکا واجب ہے جیسا کہ دال ہے اسپر عبارت مذکور شاہ صاحب کی

بستان المحدثین سے اور نیز دال ہے معنے مذکور پر کلام شاہ عبدالحق صاحب کا جو عنقریب بیان ہوتا ہے انشاء اللہ تعالے قید مذاہب اربعہ کی اسواسطے بیان کی گئی ہے کہ نزدیک شاہ صاحب کے اہل سنت بعد تدوین مذاہب اربعہ محصور ہیں مذاہب اربعہ میں وقال شاہ عبدالحق دہلوی فی شرح سفر السعادت خانۂ دین این چہار است وہر کہ راہے ازین راہہائے ودرے ازین درہائے اختیار نمودہ براہے دیگر رفتن ودرے دیگر گرفتن عبث وبیہودہ باشد وکار عمل را از ضبط وربط بیرون افگندن واز راہ مصلحت بیرون افتادن است واگر قصد سلوک طریق ورع واحتیاط دارد ہم از مذہب واحد مختار روایتے کہ دلیلش احسن واقوی وفائدہ اش اعم واتم واحتیاط دران اکثر واوفر بود اختیار کند وبراہ رخصت ومساہلت وحیلہ اندوزی نرود این طریقۂ متاخران است وشک نیست کہ این طریقہ محکم تر ومضبوط تر است وگویند طریقۂ پیشینیان برخلاف این بود وایشان تعیین مذہب واتباع مجتہد واحد را از واجبات نمیدانستند انتہی وقال شاہ عبدالحق بعد سطور ولیکن قرار داد علماء ومصلحت دید ایشان در آخر زمان تعیین وتخصیص مذہب است وضبط وربط کار دین ودنیا ہم درین صورت بود واز اول مخیر است ہر کدام را اختیار نماید صورت دارد ولیکن بعد از اختیار یکے بجانب دیگری رفتن ببلے توہم سوء ظن وتفرق وتشتت اعمال واحوال نخواہد بود قرار داد متاخرین علما برین است وہو المختار وفیہ الخیر انتہی پس یہ کلام شاہ عبدالحق کا صریح ہے اس امر میں کہ اتباع مذہب واحد کا مذاہب اربعہ سے واجب ہے نزدیک علماء متاخرین کے بخلاف علماء متقدمین اور مراد علماء متاخرین سے علماء بعد از مائتین ہے جیسا کہ عبارت شاہ ولی اللہ میں مذکور ہے اور بیان شاہ عبدالحق کا کہ طریق متاخرین کا محکم تر اور مضبوط تر ہے طریق متقدمین سے اور وہی مختار ہے اور وہی خیر ہے یہ موافق ہے احادیث کے کیونکہ زمانہ بعد قرون ثلثہ زمانہ شر وفساد اور زمانہ شیوع کذب اور خیانت ہے اور دن بدن ترقی پذیر ہے قیامت تک بحکم احادیث کے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یاتی علیکم زمان الا الذی بعدہ اشر منہ حتے تلقوا ربکم رواہ البخاری ذکرہ فے المشکوۃ فی صدر کتاب الفتن وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یخرج فے آخر الزمان رجال یختلون الدنیا بالدین یلبسون للناس جلود الضان من اللین السنتہم احلی من السکر وقلوبہم قلوب الذئاب رواہ الترمذی ذکرہ فے المشکوۃ فے باب الریاء والسمعۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خیر امتی قرنی ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم ثم ان بعدہم قوما یشہدون ولا یستشہدون ویخونون ولا یؤتمنون متفق علیہ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اکرموا اصحابی فانہم خیارکم ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم ثم یظہر الکذب رواہ النسائی ذکرہ فے المشکوۃ فے باب مناقب الصحابۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خیر الناس قرنی ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم ثم یفشو الکذب رواہ الترمذی فی صحیحہ فے ابواب الشہادۃ وابواب الفتن وقال ہذا

حدیث حسن صحیح ضمیر منصوب ثم یلونہم اول کی راجع ہے طرف صحابہ کے اور دوم طرف تابعین کے پس زمانہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین کا زمانہ خیر القرون کا ہے اور زمانہ مابعد قرون ثلثہ زمانہ شر و فساد اور شیوع کذب اور خیانت کا ہے اور چہار ائمہ دین خیر القرون کا خیر ہے نہ من بعد قرون ثلثہ سے بحکم احادیث مذکورہ کے لہذا اعتماد تحقیق دین ائمہ دین خیر القرون پر کیا گیا نہ تحقیق دین من بعد قرون ثلثہ پر اور حکم دیا گیا تقلید مذاہب ائمہ دین خیر القرون کا تاکہ مردان دیانہ اندوز کی حیلہ اندوزی اور مدعیان اصلاح دین کی خیانت گری اور مدعیان اسلام کی تلبیس لباس اسلام کے رخنہ اندازی مسدود ہو جائے بحکم اس قاعدہ کے ان العلم من الدین فانہ لولا التقلید لقال من شاء ما شاء کما قال عبد اللہ بن المبارک الاسناد من الدین ولولا الاسناد لقال من شاء ما شاء رواہ مسلم نے مقدمہ صحیحہ

## مخفی نہ رہے اہل سنت پر

کہ عمدہ ترین سوالات غیر مقلدین کے یہہ چند سوال ہیں

سوال اول یہہ ہے کہ رسول خدا آنحضرت علیہ السلام ہیں نہ ابو حنیفہ مالک شافعی احمد بن حنبل اور شریعت رسول خدا قرآن و حدیث ہے نہ قیاس ابو حنیفہ مالک شافعی احمد بن حنبل کا ۔ جواب یہہ سوال اول مشتمل ہے دو سوال پر پس جواب اول کا یہہ ہے کہ ابو حنیفہ مالک شافعی احمد بن حنبل نہ رسول خدا ہیں اور نہ انکو کوئی مسلمان رسول خدا جانتے بلکہ ہم اہل سنت مقلدین ائمہ اربعہ کو ائمہ دین اپنے فقیہ اور وفد یعنے وسیلہ دینی ہی کا مابین اپنے اور اپنے رب کے جانتے ہیں بحکم حدیث قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اجعلوا ائمتکم خیارکم فانہم وفدکم فیما بینکم و بین ربکم رواہ البیہقی والدارقطنی ذکرہ السیوطی نے جامع الصغیر اور جواب سوال دوم کا یہہ ہے کہ قیاس مجتہد کا کہ حمل کرنا نظیر کا نظیر پر بسبب علت جامع کے وہ حجت ہے بحکم حدیث معاذ بن جبل قال ان رسول اللہ لما بعثہ الی الیمن قال کیف تقضی اذا عرض لک قضاء قال اقضی بکتاب اللہ قال فان لم تجد فی کتاب اللہ قال فبسنۃ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم قال فان لم تجد فی سنۃ رسول اللہ قال اجتہد برائے ولا آلو قال فضرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی صدرہ و قال الحمد للہ الذی وفق رسول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما یرضی بہ رسول اللہ رواہ الترمذی و ابو داود و الدارمی ذکرہ فی المشکوۃ فی باب العمل فی القضاء اور باقی آیات قرآنی اور احادیث نبوی مسئلہ ثبوت قیاس میں مذکور ہیں ۔ لہذا فرمایا شاہ عبد العزیز رحم نے جو معتمد علیہ ہے گروہ غیر مقلدین کا اپنی تفسیر عزیزی کے تفسیر الم ذلک الکتاب میں بایدا نست کہ اصول احکام دین چہار چیز است کتاب و سنت و اجماع و قیاس انتہی ۔

سوال دوم یہ ہے کہ مسلمان مخاطب ہے ساتھ اتباع خدا اور رسول خدا کے یعنے اتباع قرآن و حدیث کا بذات

تو ہوا اتباع قرآن وحدیث کا بواسطہ فقہا یعنی مجتہدین کے کیونکہ قرآن وحدیث نہایت آسان ہے بحکم آیات ولقد یسرنا
القرآن للذکر فہل من مدکر جواب سوال دوم مشتمل ہے دو سوال پر پس جواب سوال کا یہ ہے کہ غیر فقیہ یعنی غیر مجتہد مسائل
دین ماخوذہ قرآن وحدیث میں مامور ہے ساتھ اتباع فقیہ یعنی مجتہد کے اگرچہ وہ غیر فقیہ عالم ہو محدث ہو بحکم حدیث
قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نضر اللہ عبدا سمع مقالتی فحفظہا ووعاہا واداہا فرب حامل فقہ غیر فقیہ ورب حامل فقہ الی من ہو افقہ منہ رواہ الشافعی
والبیہقی واحمد والترمذی وابوداؤد وابن ماجۃ والدارمی ذکرہ فی المشکوۃ فی کتاب العلم پس یہ حدیث دال ہے اتباع حدیث پر بوسیلہ
فقیہ کے لہذا ترمذی نے کہا کہ فقہاء اعلم ہیں ساتھ معانی احادیث کے قال فی صحیحہ باب غسل المیت وکذلک قال الفقہاء وہم
اعلم بمعانی الحدیث انتہی لہذا بخاری نے فقہ کو ثمرۂ حدیث قرار دیا اور کہا اپنی رباعیات میں علیک بالفقہ فانہ ثمرۃ الحدیث ذکرہ
القسطلانی فی مقدمۃ شرح البخاری اور جواب سوال دوم کا یہ ہے کہ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اجعلوا ائمتکم خیارکم
فانہم وفدکم فیما بینکم وبین ربکم رواہ البیہقی والدارقطنی ذکرہ السیوطی فی جامع الصغیر پس یہ حدیث دال ہے کہ سب لوگ
جو غیر ہیں ائمہ دین کے وہ مامور ہیں ساتھ اتباع خیار ائمہ دین کے کیونکہ وہ وفد ہیں اور ہیں آمر اور مامور اللہ خیار ائمہ دین فقہا
ہیں بحکم حدیث سابق اصلاحی کے وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نعم الرجل الفقیہ فی الدین ان احتیج الیہ نفع وان استغنی عنہ اغنی نفسہ
رزین ذکرہ فی المشکوۃ فی کتاب العلم پس یہ حدیث دال ہے اس پر کہ سب لوگ غیر فقیہ محتاج ہیں فقیہ یعنی مجتہد کے
مسائل دین میں اور فقیہ یعنی مجتہد مسائل دین میں کسیکا محتاج نہیں سوائے اپنے نفس کے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم من یرد اللہ بہ خیرا یفقہہ فی الدین متفق علیہ ذکرہ فی المشکوۃ فی کتاب العلم پس یہ دال ہے اس پر کہ فہم فقیہ مسائل دین میں بہتر
ہے فہم غیر فقیہ سے اور جب کہ فہم مسائل دین کی مخصوص ہے ساتھ فقیہ کے پس یہ سب احادیث ملکر ایک دوسرے کی تفسیر کر
دال ہیں اس پر کہ سب لوگ جو غیر فقیہ ہیں یعنی غیر مجتہد ہیں وہ مامور ہیں مسائل دین میں ساتھ اتباع فقیہ یعنی مجتہد کے لہذا
اجماع امت منعقد ہوا اس پر کہ مفتی مسائل دین کا فقط فقیہ یعنی مجتہد ہے نہ غیر فقیہ اور غیر فقیہ کو نہیں جائز فتوی دینا
سوائے نقل قول فقیہ کے اور اگر حکم کرے تو حکم اوسکا غیر نافذ ہے اور وہ گنہگار ہے اگرچہ صواب پر ہو کیونکہ یہ اصابت اوسکی
قاعدہ شرعیہ یعنی فقاہت سے نہیں ہے قال الشیخ ابن الہمام فی تحریر الاصول قد استقر رأی الاصولیین علی ان المفتی ہو المجتہد
ممن حفظ اقوال المجتہد فلیس بمفت فالواجب علیہ ان یذکر قول المجتہد کابی حنیفۃ علی وجہ الحکایۃ انتہی وقال العینی فی شرح الکنز وشرح الہدایۃ
فی باب القضاء اجمع العلماء والفقہاء علی ان المفتی وجب ان یکون من اہل الاجتہاد وان لم یکن من اہل الاجتہاد فلا
یحل لہ ان یفتی الا بطریق الحکایۃ انتہی وفی الفتاوی الظہیریۃ فی کتاب القضاء اجمع الفقہاء علی ان المفتی یجب ان
یکون من اہل الاجتہاد وان لم یکن من اہل الاجتہاد فلا یحل لہ ان یفتی الا بطریق الحکایۃ انتہی وقال الامام النووی
من الائمۃ الشافعیۃ فی شرح صحیح مسلم فی کتاب الاقضیۃ قال العلماء اجمع العلماء علی ان ذلک الحدیث فی حاکم عالم اہل للحکم

فان اصاب فله اجران اجر باجتهاده وان اخطأ فله اجر باجتهاده وهذا فاما من ليس باهل للحكم فلا اجر له بل هو آثم ولا ينفذ
حكمه فهو عاص في جميع احكامه سواء وافق الصواب ام لا وهي مردودة كلها فلا يعذر في شيء في ذلك انتهى پس
ثابت ہوا ماذکرے کہ جو لوگ جو غیر فقیہ یعنے غیر مجتہد ہیں وہ مسائل دین میں محتاج ہیں فقیہ یعنے مجتہد کے بحکم
احادیث مذکورہ اور باجماع امت کے لہذا علماء دین نے اس مسئلہ کو مسئلہ اصولیہ قرار دیکر اپنی کتب اصول میں بیان
فرماتے ہیں کہ غیر فقیہ یعنے غیر مجتہد کو تقلید فقیہ یعنے مجتہد کی واجب اور لازم ہے قال الشیخ ابن الحاجب المالکی فی
مختصر الاصول والقاضي عضد الدين الشافعي في شرح مختصر الاصول ومحب الله الحنفي في مسلم الثبوت وبحر العلوم في
شرح مسلم الثبوت مسئلة من لم يبلغ درجة الاجتهاد لزمه التقليد سواء كان عاميا او عالما صالحا بطرف من علوم الاجتهاد
انتہے آب باقی رہا یہ امر کہ فقیہ کون شخص ہے شرعا پس فقیہ یعنے مجتہد شرعا وہ شخص ہے کہ ادلہ شرعیہ تمام مسائل اکثر
دین کے جانتا ہو بحکم حدیث حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نعم الرجل الفقیہ في الدين ان احتيج اليه
نفع وان استغني عنه اغنى نفسه رواه الذين ذكره في المشكوة في كتاب العلم پس یہ حدیث دال ہے اسپر کہ سب لوگ جو غیر
فقیہ ہیں وہ مسائل دین میں محتاج ہیں فقیہ کے اور فقیہ مسائل دین میں کسیکا محتاج نہیں سوائے اپنے نفس کے
بسبب اسکے دال ہے اسپر قولہ صلعم وان استغنى عنه اغنى نفسه پس معلوم ہوا حدیث مذکور سے کہ فقیہ یعنے مجتہد وہ شخص ہے کہ ادلہ
شرعیہ سے تمام مسائل دین جانتا ہو جیسا کہ کتب اصول میں لکھا ہے قال في مسلم الثبوت وشرح مسلم الثبوت في بحث التعريف
الفقه انه العلم بالاحكام الشرعية عن ادلتها التفصيلية واورد على الرسم المذكور ان كان المراد بالاحكام الشرعية الجميع فلا
ينعكس لخروج بعض الفقهاء الذين فقاهتهم على نصف النهار لثبوت لا ادري وان كان المراد البعض من الاحكام فلا يطرد لدخول معرفة المقلد العالم
لبعض المسائل بالدليل فاجيب باختيار الشق الاول بانه الملكة لتحصيل معرفة جميع الاحكام فلا يضر ثبوت لا ادري انتهى وقال في مختصر الاصول
وشرح مختصر الاصول في بحث تعريف الفقه فلا يضر ثبوت لا ادري لان المراد بالعلم بالجميع تهيؤه له بان يكون عنده ما يكفيه في
استعلامه بان يرجع اليه فيحكم به انتهى ويؤيده ما قال شاه ولي الله في كتاب الانصاف سئل الامام احمد الحنبلي للرجل مائة الف
حديث حتی یعنے قال لا حتی قیل خمسمائة الف حدیث قال ارجو كذا في غاية المنتهى انتهى كلام شاه ولي الله۔ اور جواب
سوال دوم کا یہ ہے کہ خود قولہ تعالی ولقد یسرنا القرآن للذکر فهل من مدکر دال ہے اسپر کہ قرآن شریف آسان
ہے واسطے ذکر کے یعنے واسطے وعظ کے جیسا کہ دال ہے اسپر قولہ تعالی للذکر اور یہ دال ہے معنے مذکورہ پر لیے حق
اپنے نبی کی شان میں ثم ان علینا بیانہ تفسیر ابن عباس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا نزل جبرئیل
بالوحي مما يحرك به لسانه وشفتيه فيشتد عليه وكان مما يعرف منه فانزل الله الآية لا تحرك به لسانك لتعجل به ان
علينا جمعه وقرآنه قال علينا ان نجمعه في صدرك وقرآنه ان تقرأه فاذا قرأناه فاتبع قرآنه فاذا انزلناه فاستمع

ثم ان علینا بیانه علینا ان نبینه بلسانک رواه البخاری فی صحیحه فی تفسیر سورة القیامة یعنی جبکہ آنحضرت علیہ السلام محتاج ہوئے بیان کے
تو باقی لوگ بطریق اولی محتاج بیان ہوئے تا کہ استنباط احکام کریں وہ خاصہ فقہا رہے مجتہدین کا پس بحکم دونو حدیث مذکور کے
امام بخاری نے ایک باب منعقد کیا خصوصیت علم کا ساتھ اہل فہم کے از جہت خوف اس امر کے کہ نافہم لوگ فتنہ میں پڑ جاوینگے
اور کہا اپنی صحیح کے کتاب العلم مین باب من خص بالعلم قوما دون قوم کراہیة ان لا یفہموا وقال علی رضی اللہ تعالی عنه حدثوا الناس
بما یعرفون اتحبون ان یکذب اللہ ورسوله انتہی اور سوال سوم یہ ہے کہ مطلق تقلید مذموم ہے بحکم قوله تعالی واذا قیل لہم اتبعوا
ما انزل اللہ قالوا بل نتبع ما الفینا علیه اباءنا اولو کان آباؤہم لا یعقلون شیئا ولا یہتدون اور تفسیر شاہ عبد العزیز وغیرہ
میں بھی تفسیر آیت مذکورہ مین حرمت تقلید کی بیان کرتے ہین جواب سوال سوم کا دو وجہ سے ہے وجہ اول یہ ہے کہ مراد
تقلید مذکور سے تقلید عقلیات ہے کیونکہ تقلید عقلیات مین جیسا کہ وجود اور صفات باری تعالی مین غیر جائز ہے نزدیک جمہور علماء کے
قال فی مسلم الثبوت مسئلة لا یجوز التقلید فی العقلیات کوجود الباری تعالی عند الاکثر لنا الاجماع القاطع علی وجوب العلم باللہ وصفاته
وذلک لا یحصل بالتقلید لانه یلزم النقیضان فی تقلید اثنین للاثنین فی حدوث العالم وقدمه فلا بد من النظر الصحیح لیحصل
العلم انتہی وکذا فی مختصر الاصول وغیره من کتب الاصول اور وجہ دوم یہ ہے کہ مراد تقلید مذکور سے وہ تقلید ہے کہ جو بغیر دلیل
شرعی ہو وہ تقلید کفار ہے اما تقلید ائمہ اسلام وہ تقلید مع دلیل شرعی کا ہے قال اللہ تعالی فاسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا
تعلمون وقال اللہ تعالی واتبع سبیل من اناب الی وقال اللہ واتبعت ملة آبائی ابراہیم واسحق ویعقوب قال عبد السلام فی شرح متن
الجوہرة قد انعقد الاجماع علی ان من تقلد مسائل الفروع واحدا من مجتہدی الامة بری من عہدة التکلیف انتہی وقال فی مختصر الاصول
والعضد فی شرح مختصر الاصول من لم یبلغ درجة الاجتہاد یلزمه التقلید سواء کان عامیا او عالما محصلا لطرف من علوم الاجتہاد لنا قوله
تعالی فاسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا تعلمون ولنا ایضا انه لم یزل العامة کانوا یستفتون ویتبعون من غیر ابداء المستند وشاع وذاع ولم ینکر
علیه فکان ذلک منہم اجماعا انتہی وکذا سائر کتب الاصول سوال چہارم یہ ہے کہ تقلید شرک ہے بحکم قوله اتخذوا احبارہم ورہبانہم اربابا
من دون اللہ اور حدیث ترمذی کی تفسیر آیت میں دال ہے اس پر کہ تقلید شرک ہے قال الترمذی حسین بن یزید الکوفی حدثنا عبد السلام
بن حرب عن غطیف بن اعین عن مصعب بن سعد عن عدی بن حاتم قال اتیت النبی صلی اللہ علیه وسلم وفی عنقی صلیب من ذہب
فقال یا عدی اطرح عنک ہذا الوثن وسمعته یقرأ فی سورة براءة اتخذوا احبارہم ورہبانہم اربابا من دون اللہ قال اما انہم لم یکونوا یعبدونہم ولکنہم کانوا
اذا احلوا لہم شیئا استحلوه واذا حرموا علیہم شیئا حرموه ہذا حدیث حسن غریب لا نعرفه الا من حدیث عبد السلام بن حرب وغطیف بن اعین
لیس بمعروف فی الحدیث انتہی جواب سوال چہارم کا یہ ہے کہ حدیث مذکور حدیث ضعیف ہے کیونکہ غطیف بن اعین ضعیف ہے اور
عبد السلام بن حرب صاحب مناکیر ہے جیسا کہ تقریب التہذیب مین مذکور ہے علاوہ یہ ہے کہ مراد حدیث مذکور مین تحلیل ما حرمه اللہ
اور تحریم ما احل اللہ ہے بدلیل حدیث عدی بن حاتم کے جو مذکور ہے کتب تفسیر مین قال فی تفسیر المعالم روی عن عدی بن حاتم رضی اللہ عنه

قال اتیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وفی عنقی صلیب من ذہب فقال لی یا عدی اطرح ہذا الوثن عن عنقک فطرحتہ
فلما انتہیت الیہ وہو یقرء اتخذوا احبارہم ورہبانہم اربابا من دون اللہ حتے فرغ منہا قلت انا لسنا نعبدہم فقال الیس یحرمون ما احل
اللہ فتحرمونہ ویحلون ما حرم اللہ فتستحلونہ قلت بلے قال فتلک عبادتہم انتہی وقال فی التفسیر الکبیر والتفسیر النیشاپوری نقل عن عدی
بن حاتم کان نصرانیا فانتہی الی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم وہو یقرء سورۃ براءۃ فلما وصل الی ہذہ الآیۃ قال عدی انا لسنا نعبدہم
فقال الیس یحرمون ما احل اللہ فتحرمونہ ویحلون ما حرم اللہ فتستحلونہ فقلت بلی قال فتلک عبادتہم انتہی لیکن ائمہ اربعہ ابو حنیفہ
مالک والشافعی احمد بن حنبل اور باقی ائمہ دین اسلام چونکہ منزہ تھے تحلیل ما حرمہ اللہ تعالی سے اور تحریم ما احل اللہ تعالی سے
تو ان ہی کی تقلید انکی اور اتباع ان کا مصداق حدیث مذکور کا نہیں تیسرے یہ ہے کہ مروی ہے ائمہ اربعہ سے اذا صح الحدیث
فہو مذہبی واترکوا قولی بقول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کہ بعض کتب میں مذکور ہے پس قول ائمہ اربعہ دال ہے منع تقلید
اور اتباع حدیث پر جواب یہ ہے کہ یہ خطاب ہے اپنے اصحاب مجتہدین فی المذہب کو بحکم حدیث مذکور اور اجماع مذکور کے
قال الشامی فی شرح الدر المختار قبیل رسم المفتی فقد ثبت عن الامام رضی اللہ تعالی عنہ انہ اذا صح الحدیث فہو مذہبی وقد حکے
ابن عبد البر عن ابی حنیفۃ وغیرہ من الائمۃ ونقلہ الامام الشعرانی عن الائمۃ الاربعۃ ولا یخفی ان ذلک لمن کان اہل النظر فی النصوص
والمراد من اہل النظر اہل الاجتہاد وقال الشامی فی الشرح تحت قولہ والاصح کما فی السراجیۃ وغیرہا انہ یفتی بقول الامام علی الاطلاق
ثم بقول الثانی ثم بقول الثالث ثم بقول زفر والحسن بن زیاد وصحح فی الحاوی القدسی قوۃ المدرک قولہ وصحح فی الحاوی القدسی
قال الطحطاوی والذی ظہر لی فی التوفیق بین ما فی الحاوی القدسی وما فی السراجیۃ ان من کان لہ قوۃ الادراک لقوۃ
المدرک یفتی بقوی المدرک والا فالترتیب السابق انتہی قول مال علیہ قول السراجیۃ والاول اصح اذا لم یکن المفتی
مجتہدا فہو صریح فی ان المجتہد یعنی من کان اہلا للنظر فی الدلیل یتبع من الاقوال ما کان اقوی دلیلا والا فیتبع الترتیب
السابق انتہی کلام الشامی وقال الشامی فی الشرح فی کتاب القضاء تحت قولہ وصحح فی الحاوی اعتبار قوۃ المدرک والاول
انضبط لان ما فی الحاوی القدسی خاص فیمن کان لہ اطلاع علی الکتاب والسنۃ وصار لہ ملکۃ النظر فی الادلۃ
واستنباط الاحکام منہا وذلک ہو المجتہد المطلق او المقید بخلاف الاول فانہ یمکن لمن ہو دون ذلک انتہی وقال الشامی بعد سطور
فعند اتفاق القولان علی ان الاصح ہو ان المجتہد من المشائخ الذین ہم اصحاب الترجیح لا یلزمہ الاخذ بقول الامام علے الاطلاق
بل علیہ النظر فی الدلیل وترجیح ما رجح عندہ دلیلہ ونحن نتبع ما رجحوہ واعتمدوہ کما لو افتوا فی حیاتہم کما حققہ الشارح انتہی وقال
المولوی عبد الحی اللکھنوی فی الکلام المسمی بالسعی المشکور فی رد کتاب محمد بشیر المسمی بالمذہب الماثور اقول لیاقت فتوی پر ہونے میں
یا تو دو امر کو دخل ہے یعنی رفق بالناس اور قوت دلیل یا فقط قوت دلیل کو یا فقط رفق کو شق ثالث تو باطل ہے اور شق دوم
صحیح ہے کہ جو قوی الدلیل ہو اسپر فتوے دیا جائے جیسا کہ حاوی سے معلوم ہوا خواہ وہ حکم ارفق بالناس ہو یا [illegible]

بناس مگر یہ حکم مجتہد کے ساتھ مخصوص ہیں اور ہر مفتی کے واسطے نہیں در مختار میں ہے والاصح کما فے السراجیۃ وغیرہما انہ یفتی مطلقا بقول الامام علے الاطلاق ثم بقول الثانی ثم بقول الثالث ثم بقول زفر والحسن وصحح فے الحاوی القدسی قوۃ المدرک انتہی اور ابن عابدین رد المحتار میں لکھتا ہے قال الذی یظہر لی فی التوفیق بین ما فی الحاوی وما فے السراجیۃ ان من کان لہ قوۃ الادراک لقوۃ المدرک یفتی بہ بالقول القوی المدرک والا فالترتیب السابق انتہی اور کتاب الاقضیۃ در مختار میں ہے یاخذ القاضی کالمفتی بقول ابی حنیفۃ علی الاطلاق ثم بقول ابی یوسف ثم بقول زفر والحسن وہو الاصح سراجیہ وصحح فے الحاوی اعتبار قوۃ المدرک والاول اضبط نہر ولا یخیر الا اذا کان مجتہدا اور رد المحتار میں تحریر کرتے ہیں قولہ والاول اضبط لان ما فی الحاوی خاص لمن کان لہ اطلاع علے الکتاب والسنۃ وصار لہ ملکۃ النظر فے الادلۃ واستنباط الاحکام منہا ہو المجتہد المطلق او المقید بخلاف الاول فانہ یمکن لمن ہو دون ذلک انتہی کلام المولوی عبد الحی۔ واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب۔ فقط

## واضح ہو

کہ حضرت مولانا صاحب مرحوم نے اس سے آگے کچھ تھوڑا سا اور لکھنا شروع کیا تھا مگر زمانہ نے مہلت نہ دی اور بیماری بڑھتی گئی یہاں تک کہ اسی بیماری میں رمضان المبارک کی ۲۰ / تاریخ سنہ ۱۳۰۳ ہجری کو اس دنیا فانی سے انتقال فرمایا

انا للہ وانا الیہ راجعون

صفحہ ۹۰ سے اس صفحہ تک حضرت مولانا مرحوم کے بعد آپکے کتب خانہ سے مسودہ تلاش کرکے لکھا گیا ہے فقط

### قطعہ تاریخ سن ابتدائے کتاب ہذا - از مولوی غلام حسین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ

| | | | |
|---|---|---|---|
| چو مولانا محمد شاہ صاحب | پئے تائید دین کار عجب کرد | بہ تیغ اعتراض و شبہ را حل | مخالف را ادب کرد وادب کرد |
| برائے دوستان تفریح خاطر | بحال باغیان قہر و غضب کرد | کرا یارا کہ ضعو سع تردید | ہر آن کاریکہ لطف و فضل رب کرد |
| شب تاریک بدعت را زینت | خداوندش مرا مشعل سبب کرد | چنان شد رونق بازار تقلید | کہ شکرش ملک اعجام از عرب کرد |
| چو شد مطبوع شد طبع دلہا | پئے تاریخ او طبعم طلب کرد | ندا آمد بجان از پردہ غیب | چنان کز آفرین تحریک کرد |
| | بخواندم خوب تصویر سال تاریخ ۱۳۰۴ھ | غلام این مادہ را منتخب کرد | |

تمت

### اعلان

چونکہ حق تصنیف اس کتاب کا مجکو حاصل ہے لہذا حسب قانون ستم ۱۸۶۷ء رجسٹری بھی کرائی گئی ہے کوئی صاحب بلا اجازت میری چھاپنے کا مجاز نہیں رکھتے

جملہ حقوق تصنیف و تالیف اس کتاب کے میں نے اپنے ماموں حافظ احمد حسین صاحب امام مسجد ایک برجی دہلی پھاٹک حبش خان کو ہبہ کر دئے لہذا کوئی صاحب بلا ان کی اجازت کے نہیں چھاپ سکتے فقط راقم خاکسار احمد شاہ ابن مولانا محمد شاہ مرحوم نور اللہ مضجعہ

زمہ رہا مولانا احمد حسین ولد حافظ نور محمد صاحب ساکن دہلی اندرون پھاٹک حبش خان مسجد ایک برجی - ماہ ذی الحجہ سنہ ۱۳۰۵